الحمد للہ رب العٰلمین والصلاۃ والسلام علی سید المرسلین اما بعد فاعوذ باللہ من الشّٰطن الرجیم بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# سوالات شرح تہذیب ششماہی اول

1. ماتن وشارح کے متعلق کچھ حالات زندگی تحریر کریں۔
2. ابتدا کی تینوں قسموں کی تعریف کرکے بتائیں کہ حمد وتسمیہ کی دونوں حدیث پر عمل کس طرح ہوگا؟
3. ہدایت کے معنی میں اقوال اور ان پر اعتراض اور حاشیہ کشاف والا جواب تحریر کریں۔
4. سواء الطریق، رسول، توفیق، صلاۃ، آل، اصحاب، اسلام، قانون، توکل۔ کتاب کے مطابق ان کی مراد واضح کریں۔
5. والصلاۃ علی من ارسلہ ھدی۔ لاسیماالولد الاعز۔ غایۃ تہذیب الکلام۔ ان تینوں کی ترکیب کریں۔
6. "بعد" کے بارے میں نحوی تحقیق پیش کریں۔ نیز ھذا غایۃ تہذیب الکلام میں ھذا سے کیا مراد ہے؟
7. "القسم الاول فی المنطق" میں نکلنے والے تمام احتمالات لکھیں، یہ بھی بتائیں کہ کہاں حصول، تحصیل اور بیان مقدر ہوگا اور کیوں؟
8. تصدیق کے بارے امام رازی، حکمائے متقدمین و متاخرین کا اختلاف لکھیں ساتھ ان کے مذاہب میں فرق واضح کریں۔
9. "والافتصور" کی شرح کتاب کے مطابق کریں۔
10. "ہو ملاحظۃ المعقول" معلوم کے بجائے معقول کا لفظ استعمال کیوں گیا؟
11. احتیاج الی المنطق کے تینوں مقدمات واضح کریں۔
12. موضوع کی تعریف کرتے ہوئے منطق کا موضوع بتائیں اور ان کی وجہ تسمیہ بھی
13. منطق میں دلالت و وضع کی بحث کیوں ذکر کی جاتی ہے؟ نیز دلالت کی تقسیم کا نقشہ بنائیں۔
14. دلالات ثلاث کی تعریف مع مثال تحریر کریں اور لزوم کے معنی بتائیں۔
15. دلالت مطابقے اور دلالت تضمنی میں کون سی نسبت ہے وضاحت کے ساتھ لکھیں۔
16. دلالت تضمنی اور التزامی میں کون سی نسبت ہے؟ واضح کریں۔
17. مرکب کی تعریف کے شرائط لکھیں۔ اور مرکب تام، ناقص، انشاء، تقییدی و غیر تقییدی کی تعریف لکھیں۔
18. اسم کلمہ اداۃ کی تعریف کرکے معنی کی وحدت و کثرت کے اعتبار مفرد کی تقسیم کا نقشہ بنائیں۔
19. کلی کے خارج میں وجود ممتنع ہونے نہ ہونے کے اعتبار سے تقسیم مع مثال لکھیں۔
20. نسب اربعہ کی دلیل حصر بیان کریں
21. کلیان متساویان، اور کلیان اعم خاص مطلق کی نقیض کس طرح آئے گی؟ مثال کے ذریعے سمجھائیں۔
22. کلیان اعم خاص من وجہ کی نقیض میں تبائن جزئی ہوتا ہے۔ اسے واضح کریں، تباین جزئی و تباین کلی میں فرق بھی لکھیں۔
23. جزئی حقیقی وجزئی اضافی کی تعریف کریں، دونوں میں نسبت بیان کریں۔
24. کلیات خمسہ کی دلیل حصر تحریر کریں۔
25. ماھو کے ذریعے کس بارے میں سوال ہوتا ہے؟ اور کب جواب میں کیا واقع ہوگا؟
26. جنس قریب و بعید کی تعریف مع مثال تحریر کریں۔

27. جنس اضافی کی تعریف کریں اور جنس حقیقی اور جنس اضافی میں کون سی نسبت ہے؟ کس طور پر؟
28. نقطہ، خط، سطح اور جسم کی تعریف کریں اور یہ بتائیں کہ نقطہ جنس اضافی ہے یا جنس حقیقی؟
29. "ومابینھما متوسطات" اس عبارت کی وضاحت کتاب کے مطابق کریں
30. ای شئی کے ذریعے کس بارے میں سوال ہوتا ہے؟ نیز یہ امام رازی کے ذکر کردہ سوال اور اس کے دونوں جواب تحریر کریں۔
31. فصل قریب و بعید کی تعریف مع مثال اور فصل مقوم و مقسم کی تعریف و مثال تحریر کریں۔
32. خاصہ اور عرض عام کی تعریف مع مثال لکھیں اور دونوں میں فرق تحریر کریں۔
33. معروض سے جدا ہونے نہ ہونے کے اعتبار سے کلی عرضی کی تقسیم لکھیں۔
34. لازم بین وغیر بین کی بالمعنی الاخص و بالمعنی الاعم دونوں تعریف لکھیں۔
35. کلی منطقی، کلی طبعی اور کلی عقلی کے درمیان فرق واضح کریں۔
36. معرف کی تعریف اور اس کے شرائط مع وجہ تحریر کریں۔
37. حد و رسم کی اقسام کی تعریفیں مع مثال تحریر کریں۔
38. کیا عرض عام کے ذریعے تعریف ہو سکتی ہے؟ نہیں ہو سکتی تو کیوں؟ ہو سکتی ہے تو کس طور پر؟ اور تعریف لفظی کسے کہتے ہیں؟
39. قضیہ اور رابطہ کی تعریف لکھیں اور "وقد استعیر لھا ھو" کی وضاحت کریں۔
40. قضیہ حملیہ کی تقسیم موضوع کے کلی جزئی ہونے کے اعتبار سے لکھیں۔
41. "وتلازم الجزئیۃ" اس عبارت کی وضاحت کرتے ہوئے بتائیں کہ صرف قضایا محصورہ ہی معتبر کیوں؟
42. وجود موضوع کے اعتبار سے حملیہ کی اقسام کی تعریف مع مثال لکھیں۔
43. معدولہ، محصلہ، موجھہ، مطلقہ، بسیطہ مرکبہ، جہت کی تعریف لکھیں۔
44. بسائط ثمانیہ کی تعریف مع مثال لکھیں۔
45. مرکبات سبعہ کی تعریف مع مثال لکھیں ساتھ یہ بھی کہ یہ مرکبات کب بسائط سے بنے ہیں؟
46. ضرورۃ اور دوام میں فرق بتائیں اور یہ بھی کہ لادوام اور لاضرورت سے کس طرف اشارہ ہوتا ہے؟
47. بسائط کو لاضرورت ذاتی و وصفی اور لادوام ذاتی و وصفی سے مقید کرنے کی کل صورتیں لکھیں، ساتھ یہ بھی کہ کون صحیح کون غلط؟
48. حملیہ، شرطیہ، متصلہ، منفصلہ، منفصلہ حقیقیہ، مانعۃ الجمع، مانعۃ الخلو، منفصلہ عنادیہ واتفاقیہ، متصلہ لزومیہ واتفاقیہ کی تعریف لکھیں۔
49. طرفین شرطیہ کے اعتبار سے قضیہ شرطیہ کی چھ صورتیں مع مثال لکھیں۔
50. شرح تہذیب کے بارے میں اپنے تاثرات کم از کم بیس سطروں میں تحریر فرمائیں۔

# سوالات شرح تہذیب ششماہی آخر

1. تناقض کی لغوی و اصطلاحی تعریف اور قیودات کے فوائد بیان کریں نیز یہ بتائیں کہ یہ کہاں جاری ہوتا ہے اور کہاں نہیں؟
2. تناقض کے اختلاف و اتحاد کے اعتبار سے شرائط اور ان کی وجہ بھی تحریر کریں۔
3. کس کی نقیض صریح اور کس کی نقیض لزومی یعنی غیر صریح ہوتی ہے؟ اور کس طرح؟
4. ضروریہ، دائمہ، مشروطہ عامہ اور عرفیہ عامہ کی نقائض بیان کریں اور نقائض کی تعریفات بھی لکھیں۔
5. مرکبات کلیہ و مرکبات جزئیہ کی نقیض کے لانے کا طریقہ مع مثال بیان کریں۔
6. عکس مستوی کی تعریف اور شرائط تحریر کریں۔
7. محصورات اربعہ کا عکس مستوی بیان کریں مع مثال
8. موجبہ کلیہ کا عکس مستوی موجبہ جزئیہ کیوں آتا ہے؟ اور سالبہ جزئیہ کا عکس مستوی کیوں نہیں آتا؟
9. موجہات موجبہ میں سے کس کا عکس آتا ہے اور کس نہیں آتا؟ مع مثال بیان کریں۔ کسی دو کی دلیل خلف بھی بیان کریں۔
10. لا عکس للممکنتین کی شرح اس طور پر کریں کہ فارابی اور بوعلی سینا کو موقف واضح ہو اور عکس نہ آنے کی وجہ بھی ظاہر ہو۔
11. موجہات سالبات میں کس کا عکس مستوی آتا ہے اور کس کا نہیں۔ مع مثال بیان کریں۔
12. والخاصتان عرفیہ لادائمہ فی البعض۔ کتاب کے مطابق وضاحت کریں۔
13. عکس نقیض کی تعریف متقدمین و متاخرین دونوں کے اعتبار سے مع شرائط تحریر کریں۔
14. وحکم الموجبات ھھنا حکم السوالب فی المستوی، وبالعکس۔ اس کی وضاحت اس طور پر کریں کہ یہ معلوم ہو جائے کہ کس کا عکس نقیض آتا ہے اور کس کا نہیں۔
15. خاصتان کا عکس مستوی اور عکس نقیض دلیل افتراض کے ذریعے بیان کریں، اور دلیل افتراض کی تعریف اور طریقہ تحریر کریں۔
16. قیاس کی تعریف و فوائد قیود اور مولف اور مرکب میں فرق بیان کریں نیز قول کے بعد مولف لانے کی وجہ بھی تحریر کریں۔
17. قیاس کی اقسام کی تعریف مع مثال تحریر کریں، وجہ تسمیہ بھی بتائیں۔ قیاس اقترانی کی اقسام کی تعریفات مع امثلہ تحریر کریں۔
18. اصغر، اکبر، صغری، کبری، حد اوسط، اشکال اربعہ کی تعریف مع وجہ تسمیہ تحریر کریں۔
19. شکل اول کی شرائط کم کیف اور جہت کے اعتبار سے بیان کریں اور وجہ بھی تحریر کریں۔
20. شکل ثانی کی شرائط کم کیف اور جہت کے اعتبار سے بیان کریں اور وجہ بھی تحریر کریں۔
21. شکل ثانی کے نتیجہ کو چیک کرنے کے طریقے تحریر کریں۔
22. شکل ثالث کی شرائط کم کیف اور جہت کے اعتبار سے بیان کریں اور وجہ بھی تحریر کریں۔
23. شکل ثالث کے نتیجہ کو چیک کرنے کے طریقے تحریر کریں۔
24. شکل رابع کے شرائط باعتبار کم اور کیف تحریر کریں،
25. شکل رابع کے نتیجہ کو چیک کرنے کے طریقے تحریر کریں۔
26. اشکال اربعہ کے نتیجہ دینے کی تمام ضروب مع مثال تحریر کریں۔

27. اشکال اربعہ کا ضابطہ مختصرا تحریر کریں۔

28. قیاس شرطی کی پانچوں صورتوں کی مثال تحریر کریں۔

29. ینعقد فیہ الاشکال الاربعہ۔ قیاس شرطی میں اشکال اربعہ کس طرح جاری ہوں گی؟

30. قیاس استثنائی متصلہ کے احتمالات اربعہ کون کون سے ہیں یہ بتائیں کہ چاروں نتیجہ دیتی ہیں یا نہیں؟ مثال بھی لکھیں۔

31. قیاس استثنائی انفصالی حقیقیہ، مانعۃ الجمع اور مانعۃ الخلو کے نتیجہ دینے کی صورتیں مع مثال تحریر کریں۔

32. دلیل کی خلف کی تعریف مع وجہ تسمیہ تحریر کریں، اور یہ بتائیں کہ دلیل خلف کتنے قیاس سے مرکب ہوتی ہے، مثال بھی دیں

33. حجت کی اقسام کی دلیل حصر بیان کرکے استقرا کی تعریف کریں اور تسامح مع وجہ تسامح تحریر کریں۔

34. استقراء سے حاصل ہونے والا حکم کلی ہے یا جزئی۔؟ مناطقہ کے فرمان کے مطابق لکھیں۔

35. تمثیل کی دونوں تعریفیں اور تسامح مع وجہ تسامح تحریں کریں۔ مصنف نے تعریف مشہور سے عدول کیا ہے یا نہیں؟

36. تمثیل کے مقدمات کی وضاحت کریں، اور دوران وتردید کی تعریف ومثال تحریر کریں۔

37. قیاس کی اقسام باعتبار مادہ یعنی صناعات خمسہ کی دلیل حصر تحریر کریں نیز صناعات خمسہ کن کن مقدمات سے مرکب ہوتے ہیں؟

38. یقین کی تعریف و فوائد قیود بیان کرکے مقدمات یقینیہ کی اقسام کی دلیل حصر مع مثال تحریر کریں۔

39. برھان لمی اور برھان انی کی تعریف ومثال اور وجہ تسمیہ تحریر کریں۔

40. مشہورات، مسلمات، مقبولات، مظنونات، مخیلات، وھمیات اور مشبہات کی تعریفات مع مثال تحریر کریں۔

نوٹ:

سوالات حل کرنے سے پہلے پوری کتاب بالاستیعاب حل کرلیں اور سوالات کے جوابات یاد کرکے انھیں کاپی پر تحریر کریں، بصورت دیگر آپ کی تیاری ناقص اور جس کے نتیجے میں رزلٹ بھی ناقص ہوگا۔

سرفراز احمد العطاری المصباحی

جامعۃ المدینہ فیضان عطار نیپال گنج، نیپال

۱۲۔ رجب المرجب ۱۴۴۰، ۲۰۔ مارچ ۲۰۱۹ء